بنانا چاہتے ہیں اکی کوآپریٹیو سوسائٹی بناکر اگر آپ انکو یہ زمین دینا چاہتے ہیں
تو قانون کا مقصد برعکس ہو جائیگا ایسے بے زمین لوگوں کو یہ زمین دینگے تو
کیا برا ہوگا میں عرض کرنا نہیں چاہتا غریب لوگوں کو گر آپ دینا چاہتے ہیں
تو ایسی صورت میں بھی کارآمد ثابت نہیں ہوگا کیونکہ وہاں کاپٹل ( Capital )
کا سوال پیدا ہوتا ہے جسمنٹ کا سوال آتا ہے کسی قسم کی یکجہتی کہاں پیدا ہوسکتی
ہیں اسلئے ایسے لوگوں کی کوآپریٹیو سوسائٹی موجودہ حالات میں قائم نہیں ہوسکتی۔
گورنمنٹ کو دینا چاہتے ہیں تو اس میں ہمہ قسم کے لوگ ہیں اسلئے کوآپریٹیو
سوسائٹی کو پہلے دینے کا ارادہ کیوں آرہا ہے میری سمجھ میں نہیں آتا اگر پیداوار
بڑھانا مقصود ہے تو غریب لوگوں کو دیں تو پیداوار زیادہ ہوسکتی ہے ہمارا تجربہ
شاہد ہے ہر شخص کہہ سکتا ہے کہ جس کسی کو دو چار ایکڑ زمین گورنمنٹ دیگی
تو وہ زیادہ محنت کرکے زیادہ پیداوار پیدا کرسکتا ہے بجائے اوس کوآپریٹیو سوسائٹی
کے ایک دو کوآپریٹیو سوسائٹیز زمین حاصل کرنے کے لیے بنائی گئی ہیں نانا سکارم
میں بھی اس قسم کی ایک کوآپریٹیو سوسائٹی بنی ہے وہاں کیا ہورہا ہے وہاں کے
۷۸ فیصد کاشتکار اوس کوآپریٹیو سوسائٹی سے ناراض ہیں سبھی ہر آدمی اوس
کوآپریٹیو سوسائٹی پر حکومت کررہے ہیں اسلئے میں عرض کرونگا کہ یہ کوآپریٹیو
سوسائٹی کا آئیڈیا موجودہ حالات میں ٹھیک نہیں سکتا ہمارے ملک کی معاشی حالت کو
بہتر بنانا ہے تو یہ ضروری ہے کہ انفرادی طور پر غریب لوگوں کو زمین دیں ایسے
لوگوں کو زمین دیں جو فی الواقعی اسکے مستحق ہیں ایسے ہی لوگ زیادہ دلچسپی سے
کام کرتے ہیں غریب لوگوں کو پانچ دس ایکر زمین دیجائے تو وہ زیادہ پیداوار
نہیں پیدا کرسکتے یہ اون لوگوں کا خیال ہے جنکو زرعی کاروبار کا تجربہ نہیں ہے
دیہات میں جاکر مشاہدہ کریں تو آپکو معلوم ہوگا کہ حقائق کیا ہیں صرف ذہنی
تصورات سے کام چلنے والا نہیں ہے صرف ایک پیداوار کو سامنے رکھکر کام کریں تو
اس سے فائدہ نہیں ہوگا زمین کوآپریٹیو سوسائٹی کو پہلے دینے کا جو تہیہ کیا گیا
اسپر میں عرض کرونگا کہ موور صاحب مکرر غور کریں میرا خیال یہ ہے کہ زرعی
مزدوروں کو زمین ملنی چاہیے انکو موقعہ ملنا چاہیے اور انکو یہ اطمینان دلایا جانا
چاہیے کہ زمین ہم سے واپس لیے جانے والے نہیں ہیں اسکے بعد دیکھیے کہ وہ زمین میں
کیسی محنت کرتا ہے اور کیسی پیداوار پیدا کرتا ہے

دوسری چیز جو ہے وہ یہ کہ زمینات جنکو ہم دیتے ہیں اون سے زمینات خریدنے
کے لیے جو ملٹی پل ( Multiple ) مقرر کیا گیا ہے وہ زیادہ ہے ہمارے قانون کا
مقصد کیا ہے ۔ مقصد یہ ہے کہ غریب لوگوں کو زمینات دیے جائیں اور عدم مساوات
کو مٹایا جائے ۔ یہ دو مقاصد ہیں ۔ اس قانون کا عدم مساوات صرف کاغذ پر ہے ۔ جو
ہمکو بتانے کے لیے پیش کیا جا رہا ہے میں اس سے پہلے کئی مرتبہ یہ کہہ چکا ہوں کہ
اس قانون کے آنے سے پہلے ہی کاغذات پر نتیجے عمل میں آچکے ہیں ۔ یہاں جو آپریشن

ممبرس ہیں انکے خاندانوں کا حال مجھے معلوم ہے وہ خود زمینات کو تقسیم کرلیے ہیں جنکے قبضہ میں چار پانچ سو ایکڑ زمین تھی آج وہ صرف بیس بیس ایکڑ کے پٹہ دار ہوگئے ہیں اور باقی کو تقسیم کرلیے ہیں کل موور آف دی بل نے کہا کہ اگر کسی کی نظر میں چار پانچ مثالیں آئے ہوں تو انکو جنرلائز ( Generalise ) نہیں کرنا چاہیے یہاں جنرلائز کرنے کا سوال نہیں ہے اس سال جو جمعبندی ہوئی ہے اسکی رپورٹ منگوا کر دیکھیے تو انکو معلوم ہوگا کہ اس سال کتنے پٹہ دار ہوگئے ہیں ۔ یہ صرف یہ بلکہ اس کے لیے ابریل ریونیو ممبر نے آرڈر بھیجا ہے کہ کسی شخص کے پٹہ میں تقسیمات ہوئے ہیں تو فوراً اون کا عمل کاغذات میں کیا جائے جو بے تقسیمات ہوئے ہیں وہ اس سے فائدہ اٹھا رہے ہیں ہر ضلع کا یہی حال ہے کہ بڑے بڑے زمیندار اپنی زمینات کو تقسیم کرلیے ہیں اگر قانون کا مقصد اس طرح سے عدم مساوات قائم کرنا ہے تو قولداروں کی حفاظت کے لیے بل کیا کر رہے ہیں چونکہ قولداروں کی حفاظت کا سوال آتا ہے اسلیے میں عرض کرونگا کہ ۵ع کے بعد اگر کوئی قولدار قول پر لیا ہے تو اسکو بھگا دیا گیا ہے اسکے ایسے مطالبہ کو رد کردیا گیا ہے قولدار کے ساتھ مختلف لوگ ملکر کاشت کرتے ہیں تو انکو ریکگنائز ( Recognise ) کرنے کا مطالبہ کیا گیا ہے تو اسکو بھی رد کردیا گیا ہے ۵ ۲ ۳ سال سے جو کاشت کرتے رہے ہیں انہیں بھی ایک پروٹکٹیڈ ٹیننسی نہیں ملے ہیں کیونکہ وہ مقررہ مدت کے اندر درخواست نہ پیش کرسکے

سری بی رام کشن راؤ ابریل ممبرکس امنڈمنٹ کے بارے میں یہ بحث کررہے ہیں یہاں ایک سکشن پر تبصرہ ہو رہا ہے

شری ایل این ریڈی سکشن ۳۰ ایک اہم سکشن ہے اور

سری بی رام کشن راؤ اہم ہونے کے یہ معنی نہیں کہ پورے ایکٹ پر تبصرہ کیا جائے

مسٹر ڈپٹی اسپیکر اب صرف اپنے امنڈمنٹ کی حد تک کہیے

سری وی ڈی دیشپانڈے ۔ میں اس اعتراض کی سخت مخالفت کرتا ہوں ۔ آنریبل ممبرس اپنے امنڈمنٹ کے ساتھ ساتھ دوسروں کے امنڈمنٹس پر بھی اظہار خیال کرسکتے ہیں

سری بی رام کشن راؤ لیکن سارے ایکٹ پر تبصرہ کرنا کہاں تک درست ہے آخر ایک لمٹ ( Limit ) ہوتی ہے ۔ اسطرح اگر ہر ایک ممبر تمام امنڈمنٹس پر کہنے لگے تو یہ قابل غور ہے ۔

شری ایل بی ریڈی میں تجاویز دے رہا ہوں کہ سیکشن ۳۰ (سی) کس طرف لیجانے والا ہے اس سے مالک ہی کا فائدہ ہونے والا ہے میں اسکے نقصان اور فائدہ کے بارے میں تجاویز دے رہا ہوں نہ کہ سبجکٹ پڑھ رہی ہیں

مسٹر ڈپٹی اسپیکر آنریبل ممبر کافی نام لے چکے ہیں اسکو ملحوظ رکھیں ۔

شری ایل بی ریڈی جو پروگرنڈ بینس بن چکے ہیں بس وہی پروگرنڈ بینٹ ایند پروگرنڈ بینٹ بنانے سے انکار کردیا گیا ہے زرعیہ میں کا شتکاروں کو کس حد تک کچھ مل گئے فائدہ پہنچے گا اس پر کافی بحث ہوچکی ہے اور ظاہر ہوچکا ہے کہ اب کا رجحان کس طرف ہے آپ عدم مساوات کو ختم کرنا چاہتے ہیں یا غریب ہولڈاروں سے زمینات چھین کر زمینداروں کو دلانا چاہتے ہیں یہ ظاہر ہوچکا ہے یہ کہنا کہ عدم مساوات کو ہم مٹا رہے ہیں یہ ڈھونگ ہے سیکشن ۳۰ الوژری ہے ( Illusory ) مسٹر ( Deceptive ) ہے اس سے بڑھکر کچھ نہیں ہے میں کہونگا کہ اس سیکشن پر اور اس کی ترمیمات کو سنجیدگی سے غور کیجئے خصوصاً سیلنگ اور سٹمنٹ لینے کے سلسلے میں انوریبس کی ترمیمات کافی غور طلب ہیں آپ زمینات لینے ہیں تو لینڈ ایکوزیشن ایکٹ کے تحت معاوضہ دلانا طے کرتے ہیں جس میں بازاری قیمت سے ۱۵ فیصد زائد قیمت ادا کرنے کی شرط رکھی گئی ہے کیا اسی قیمت کا کاشتکار بھی طلب کرنا اسکے حق میں صحیح نہیں

شری شمش راؤ واگھمارے بازاری قیمت سے ۱۵ فیصد کیا زیادہ ہے ۔

شری ایل اس ریڈی میں وہی کہہ رہا ہوں سلکٹ کمیٹی میں بھی ہمنے یہی کہا تھا یہ کاشتکار کی بے انگ کیاسی سے باہر ہے اس ایکٹ میں بہت بتلایا گیا ہے کہ

زر معاوضہ کے تعین میں عدالت کو امور ذیل ملحوظ رکھنا لازمی ہوگا

( اول ) اراضی کی اس قیمت پر جو تاریخ نسبتاً سے ہو ۔

(دوم) ایسے درخت گھاس اور فصل کی قیمت پر جو تعلقدار کے قبضہ کرنے وقت اراضی پر ایستادہ ہوں

( سوم ) اس نقصان پر جو شخص اقتدار کی علحدگی کی وجہ سے عائد ہو ۔

( چہارم ) اس نقصان پر جو شخص اقتدار کی جائداد منقولہ یا غیر منقولہ کو یا کسی قسم کی آمدنی کو اس کے لیے جانے کی وجہ سے پہنچے ۔

( پنجم ) اگر اراضی لیے جانے کے باعث شخص اقتدار کو اپنا مقام سکونت یا مقام کاروبار تبدیل کرنا لازم آئے تو اس تبدیلی کے اخراجات معقول پر ۔

(سیسم) اس نقصان ر جو تاریخ نسبتہً سے قبضہ لیے جانے تک اس اراضی کے منافعہ میں کمی کے باعث عائد ہو جو مقدار اسطرح معین کی جائے میں پر ۵ فیصد بڑھکر معاوضہ دیا جائیگا ۔

اسکے بعد اراضی واپس لینے کے بعد کن کن چیزوں کو ملحوظ رکھکر ۵ فیصد اضافہ دیا جانا چاہیے وہ بتلایا گیا ہے اسمیں زری قیمت سے ۵ فیصد اضافہ دیا جاسکتا ہے اسطرح زمینداروں کو معاوضہ دیا جاکر ٹیننسی ایکٹ کے نام سے زمینات ان کو تقسیم کرنا چاہتے ہیں اسکے لیے یہ تو خزانہ میں پیسہ ہے نہ غریب کاشتکاروں میں اتنی رقم ادا کرنے کی سکت ہے آپ اسطرح معاوضہ مقرر کیجیے جس طرح ہمارے امنڈمنٹ میں پیش کیا گیا ہے مجھے صحیح تو دیتی جسکی اراضیات کے لیے ۲ گنا اور تری کے لیے ۲ گنا اسطرح مقرر کرکے انسٹالمنٹس کے ذریعہ ادائی کا جو اصول ہمنے بتایا ہے اسکو طے کیا جائے تو کاشتکار آسانی سے اسکو ادا کرسکینگے اور ساتھ ساتھ اپنی پیداوار میں اضافہ کی جانب بھی توجہ کرسکینگے میں ہاوس سے اپیل کرتا ہوں کہ لینڈ اکویزیشن ( Land acquisition )اور فکزیشن آف پرائس ( Fixation of price ) کے سلسلے میں ہمنے جو امنڈمنٹس پیش کیے ہیں ان پر غور کرکے انہیں قبول کیا جائے تو اس سے کاشتکاروں کا بھلا ہوگا

[Mr Speaker in the Chair ]

**سری اے راج ریڈی** (سلطان آباد) اسپیکر سر میں تقریر کرنا نہیں چاہتا صرف ایک ٹیکنیکل اسپکٹ کی جانب توجہ دلانا چاہتا ہوں اس حصہ میں دفعات ۵۰ ۵۲ ۵۳ ویسے ہی رکھے گیے ہیں بعد میں ۵۳ الف ب ج د بڑھایا گیا ہے جو دفعات بڑھائے گیے ہیں ان میں وہی اصول ہے جو پہلے ۵۰ ۵۲ ۵۳ میں موجود ہے دونوں جگہ یہی ہے کہ جو اراضیات ان اسمبلی کاشت ہوتی ہیں انکا اڈمنسٹریشن آف سٹلمنٹ ہوتا ہے اس کے لیے مختلف وجوہات بتلائی گئی ہیں جنکے تحت گورنمنٹ زمین اپنے منیجمنٹ میں لے سکتی ہے یہ فیملی ہولڈنگ سے اوپر کے لیے ضمن(۲) اور ساڑھے چار سے اوپر کی زمین کے لیے ضمن ( ) (۵۳) ج متعلق ہوتا ہے اس کے لیے دفعات ۵۰ ۵۲ ۵۳ میں تفصیلی طور پر احکامات دیے گیے ہیں کہ کن صورتوں میں گورنمنٹ کو اڈمنسٹریشن آف منیجمنٹ کا اختیار پیدا ہوتا ہے اسطرح منیجمنٹ میں لینے کے بعد منیجر یعنی گورنمنٹ کو یا گورنمنٹ کے اپائنٹیڈ آفیسر کو کیا اختیارات ہوتے ہیں انکی پوری تفصیل ایک پورے صفحے میں بتلائی گئی ہے اسکے بعد ۵۳ میں یہ بتلایا گیا ہے کہ اگر اسکی ضرورت محسوس نہ کی جائے کہ گورنمنٹ اپنے قبضہ میں مزید رکھے تو جسکے پاس سے زمین لی گئی ہے اسکو واپس کرسکتی ہے ایسی صورت میں معاوضہ کیا ہوگا ۵۳ میں بتلایا گیا ہے وہاں یہ بتلایا گیا ہے کہ اگر یہ حالات ہوں تو حکومت کو اختیار ہوگا کہ ایک تاریخ مقرر کرکے یہ اعلان کرے کہ یہ اراضی سرکاری انتظام میں لے لے یہاں یہ نہیں بتلایا گیا ہے کہ کیا معاوضہ دیا جانا چاہیے اس کا

نہ کر سکیں ہے۔ اس لئے بعد میں یہ دفعہ ملائی گئی ہے کہ سوائے زمین کے بعد
سیٹلمنٹ کیا جائیگا۔ اس میں سے خرابیاں اور زیر کرنگ ۔۔ سروے نمبر کاٹے جا کے
اور جو رقم بچے گی گورنمنٹ ٹیننٹ کے حوالے کرے گی لیکن دفعہ ۳۰ میں جکٹ وکے زمین
بتلایا گیا ہے کہ ... کی فصل میں (ع) میں لائی گئی ہے۔ سکی وری متصل
ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ اگر زمیندار اچھا کام نہیں کرینگا تو سرکار خود کام کرکے رقم
اسکی جیب میں ڈالی ہے اس کے لئے ما اجور روسہ رکھا گیا ہے۔ کی متصل
ہے مرتبہ ہوا ہے یہ سب میں میں مجھے اس سے بحث نہیں ہے۔ لیکن ایک
ہی چیپٹر کے اندر ایک جگہ سیٹلمنٹ کے لئے لیتے ہیں تو ایک اصول ہے اور اسی
چیپٹر میں دوسری جگہ سیٹلمنٹ میں لینے کے لئے دوسرا اصول ہے۔ اصول معاوضہ
میں اختلاف ہے۔ میں آنریبل موور آف دی بل سے اسکی وضاحت چاہتا ہوں۔ یہ قانون
جون سنہ ۱۹۵۰ ع کو نافذ ہوا ہے اور ۲۶ جنوری سنہ ۱۹۵۰ ع کو
کانسٹی ٹیوشن لاگو ہوا ہے۔ یہ احکام خلاف قانون یا خلاف دستور ہیں اس سے بحث
نہیں۔ گورنمنٹ زمین کے تعلق سے ڈکٹیٹ ہو یا نہ سب کانسٹی ٹیوشن ہو یا نہ ہو ... ص
حالات میں اسکے حق ... کو تو ختم نہیں کرتے اسکا انتظام کرکے واپس کرتی ہے
اسکے برخلاف دوسری جگہ معاوضہ کا لمبا چوڑا سلسلہ بتلایا گیا ہے۔ مجھے یہ عرض کرنا ہے
کہ اسکی کیا ضرورت ہے۔ دفعات ۵ ۔ ۰ ۵۲ کی موجودگی میں ... زمین ت
سیٹلمنٹ کا جو ۵۳ ح میں طریقہ بتلایا گیا ہے اور مکرر معاوضہ وغیرہ کی تفصیلات
بتلائی گئی ہیں انکی کیا ضرورت ہے۔ دوسرے یہ کہ اگر ہے تو وہ دونوں ری کنسائل
( Reconcile ) کیسے کئے جا سکتے ہیں۔ میں آنریبل
موور آف دی بل سے سن کرونگا کہ ایک ہی چیپٹر میں ایک ہی مسئلہ کے متعلق
مختلف احکام دئے جانا کہاں تک درست ہے۔ میں اسکی وضاحت چاہتا ہوں۔

**شری بی۔ رام کشن راؤ** مسٹر اسپیکر جیسا کہ میں نے کلاز ۲۷ کے بارے
میں عرض کیا ہے کلاز ۳۴ سکشن ۵۳ سے تعلق رکھتا ہے۔ یہ بھی اس مسودہ
قانون کا بہت اہم دفعہ ہے۔ اس میں شک نہیں۔ آنریبل ممبرس جنہوں نے ترمیمات
پیش کرکے سخت کریٹسزم ( Criticism ) کیا انہوں نے بھی اس کی اہمیت
کو ضرور دہرایا۔ یہ کہا کہ جس طرح کسی انسان کے پنچ پران ( पंच प्राण )
ہوتے ہیں اسی طرح اس بل کے پانچ پرانوں میں سے یہ ایک بڑا پران ہے۔ ایسا انہوں
نے ضرور کہا لیکن بل جس طریقہ سے پیش ہوا ہے یا جو ترمیمات اسٹیٹمنٹس کے ساتھ
زیر غور ہے اسکے بارے میں آنریبل ممبرس نے یہ کہا کہ اس میں کوئی خیر نہیں ہے۔
یہ سارے کا سارا ڈھکوسلا ہے۔ یہ الوزری ( Illusory ) ہے ڈسیپٹو
( Deceptive ) ہے اور بہت سی چیزیں بیان کی گئیں۔ ایک
آنریبل ممبر نے کہا کہ اس بل میں اس سکشن میں کچھ ہے ہی نہیں۔ آنریبل
ممبر ... سنگھی نے کہا کہ ہم سب ہی دیکھ رہے ہیں ... کی بات کچھ ہے ہی

نہیں میں کیا کروں ؟ یہ اپنی نظر کا قصور ہے وہ پورے ناستک ( नास्तिक )
ہیں انکے ہاں کوئی چیز ہے ہی نہیں انکو کوئی چیز نہیں دکھائی دیتی انکو ایک چیز
ملائی جاتی ہے وہ کہتے ہیں یہ ہے ہی نہیں یہ کیا ہے ؟ وہ کہتے ہیں کہ یہ
کچھ بھی نہیں ہے کہا جاتا ہے کہ پرانے زمانے میں دویت ( द्वैत )اور ادویت
( अद्वैत ) کے بڑے بڑے پنڈتوں سے بڑھکر بحث کی ایک ایشور کے سامنے
ہاتھی لا کر کھڑا کیا یہ ہاتھی ہے یا نہیں انہوں نے کہا نہیں اس طریقہ پر یہ
ممکن ہے کہ یہ کی فلاسفی ( Philosophy ) کی وجہ سے انکو ایسا معلوم
ہوتا ہو یہ ایک چیز ان کے سامنے رکھا ہوں مگر یہ کہا جاتا ہے کہ سب ہی سب
ہے ایسا نہیں ہے پر ہی نہیں ہے سب ہوتا ہے ہے میں ایسی چیزوں کا جواب نہیں
دونگا میں کلاز بائی کلاز ( Clause by clause ) بحث کر رہا ہوں امینڈمنٹس
جو ایک ہی قسم کے ہیں ان سب کا ایک ہی ساتھ جواب دونگا سب سے پہلے جو
امینڈمنٹ موو ( Move ) ہوا وہ نمبر ۲ ہے اس کے ذریعہ وینکٹ رام راؤ صاحب
نے ایک پراویزو ایڈ ( Add ) کرنے کی تجویز کی ہے جس کو انہوں نے ایسا
پراویزو اس طرح پیش کیا ہے

Provided that the extent of the holding shall not be lowered below two family holdings and wherever the limit is lowered Government shall provide adequate and necessary financial assistance so as to enable the cultivator to conform to the standards of efficient cultivation

انکا اعتراض اس طریقہ پر تھا کہ آپ ایفیشنٹ کلٹیویشن کے لیے رولس بنانے ہیں اور انکی
خلاف ورزی ہونے پر زمین لے لینا اور چھین لینا چاہتے ہیں اگر اصل میں اس پراویزو کو
رکھنا چاہتے ہیں کہ اگر بڑے لوگوں سے متعلق کیا جاتا ہے تو کوئی حرج نہیں ہے
اس واسطے کہ انکا کوئی نقصان ہونے والا نہیں ہے لیکن اگر چھوٹے لوگوں سے متعلق
کیا جاتا ہے تو انکا نقصان ہونے کا اندیشہ ہے ان سے بھی زمین لے لیجائیگی
جہاں لیجائیگی اس وجہ سے انکا یہ خیال ہے کہ دو فیملی ہولڈنگ یا اس سے کم
ہو جانے والی ہے تو ان شرط کی پابندی اس وقت تک لازمی نہیں کرنی چاہیے جب
تک کہ گورنمنٹ انکو فینانشیل اسسٹنس ( Financial Assistance ) نہ دے
اسکے بعد جو کچھ بھی خیال ہے وہ یہ ہے آپکا ایک اصول یہ ہے ایک اینگزائٹی
( Anxiety ) یہ ہے کہ دو فیملی ہولڈنگس سے کم کاشت کرنے والوں سے
کوئی مواخذہ کرنے کا اندیشہ ہو جس حد تک انکا یہ سمجھنا درست ہے وہ اس نتیجہ
پر پہنچے ہیں کہ ایفیشنٹ کلٹیویشن ( Efficient Cultivation )
ان معنوں میں جن معنوں میں کہ ایفیشنٹ کلٹیویشن کے لیے رولس بنانے والے ہیں
ویسی ایفیشنٹ کلٹیویشن چھوٹے کاشتکاروں سے نہیں ہوسکتی ہے اس پر لا تربیتی

( Realisation ) کی بنیاد پر ہی آنریبل ممبر کا استدلال مبنی ہے یہ وجہ ہے
کہ انکی فینانشیل حالت ٹھیک نہ ہونے کی وجہ سے ہی وہ انوسٹمنٹ ( Investment )
جسکی کبھی کلٹیویشن کے لیے ضرورت ہوتی ہے نہیں کرتے اس ریالائزیشن کی بنا پر
اسکو تسلیم کرتے ہوئے آنریبل ممبر نے یہ مطالبہ نہیں کیا ہے کہ انویسٹمنٹ کلٹیویشن
کے رولس کو اس سے متعلق نہ کیجیے چھوٹے کاشتکاروں کو انویسٹمنٹ کلٹیویشن کی
غرض سے مدد دینے کے لیے گورنمنٹ کو کوئی خلاف نہیں ہے بلکہ گورنمنٹ کا یہ
مسلمہ اصول ہے اور چھوٹے کاشتکاروں کی مدد کرنے کی خاطر ہی فینانشیل اسسٹنس
دینے کا ذریعہ جو کچھ بھی ہو حتی الوسع گورنمنٹ اسکو پروائڈ ( Provide )
کرتی ہے اور کرتی جائے گی اور میں یقین دلاتا ہوں کہ وہ کرے گی لیکن
انویسٹمنٹ کلٹیویشن کے لیے اسکو منڈیٹری ( Mandatory ) قرار دینا
ممکن نہیں ممکن ہے کہ میرے پاس صرف دو ہی فیملی ہولڈنگس کی زمین ہے اور
میں انکا کاشتکار ہوں لیکن انویسٹمنٹ کلٹیویشن کے شرائط لاگو کیے جائیں تو مجھے
اسکی ابتدا کرنی چاہیے اور میں کرسکتا ہوں لیکن میرے بجائے معمولی گاؤں کا
ایک کاشتکار ہے جسے فینانشیل اسسٹنس ( Financial assistance ) کی
ضرورت ہے اس طریقہ پر پہلے یہ دیکھنا چاہیے کہ واقعی اسسٹنس کی کس کو ضرورت ہے ؟
یہاں پر یہ اصول نہیں ہے کہ انویسٹمنٹ کلٹیویشن کے لیے جو رولس بنائے جاسکیں
اسکے بعد آپ بیٹھ دو اور پھر انویسٹمنٹ کلٹیویشن کرینگے تو یہ منڈیٹری
( Mandatory ) ہوتا ہے یا تقاوی وغیرہ کے لیے جیسا کہ آنریبل ممبر
نے کہا منڈیٹری ہوتا ہے قانوناً برے لوگوں کے لیے ہوتا ہے آنریبل ممبر نے
اپنی تقریر میں کہا کہ تقاوی سے غریب لوگوں کو فائدہ نہیں ہو رہا ہے تو رولس کو امنڈ
( Amend ) کیجیے انویسٹمنٹ کلٹیویشن کے لیے گورنمنٹ جو پیسہ لگا رہی ہے
اسکو نکالنا ٹھیک ہوگا یہ اصول کے خلاف ہوگا تھوڑی دیر کے لیے میں مان بھی لوں
تو یہ قطعاً ناقابل عمل ہے ۔

**श्री व्ही डी देशपांडे** —यह जो अलफाज है कि

Adequate and necessary financial assistance

अगर इन की जरूरत नहीं पड़ती है तो

**شری بی رام کشن راؤ** ۔ ضرورت نہیں پڑتی ہے تو نہیں دے جاسکیں اگر ہمارے

**श्री व्ही डी देशपांडे** —मेरा यह कहना है कि आप रूल मत लगाइये

**شری بی رام کشن راؤ** ۔ نہیں لگاسکیں اس کے لیے جو رولس ( Rules )
بنائے جاسکیں وہ ایسے اندھا دھند رولس نہیں ہونگے جن سے کسی شخص کو پینالائز
( Penalise ) کیا جائے یہ آنریبل ممبر کا حسن ظن ہے اسکا جواب
مجھے دینا ہی نہیں آتا اسوجہ سے کہ انکے دلوں میں شبہ ہی شبہ ہے کہ اسکا

امپلیمنٹیشن ( Implementation ) اس طریقہ سے کیا جائیگا کہ اس سے چھوٹے کا نقصان ہو اور بڑے کا فائدہ ہو اسکا خوف میرے پاس نہ ہے کہ سمسامنا نستی ( सशयात्मा विनश्यती ) اس قانون کا منصا ہی یہ ہے کہ چھوٹے کاشتکاروں کو فائدہ پہنچ سکے تحت اسکے ملمنٹس کے لیے رولس بن سکے اگر ایفیشنٹ کلٹیوشن ( Efficient Cultivation ) کے مقررکردہ سٹانڈرڈ ( Standard ) کی خلاف ورزی کرنے کے کافی وجہ بھی ہو تو اسکو اگزمپٹ ( Exempt ) کیا جانا چاہیے لیکن یہ نہیں ہے کہ ایک قاعدہ بنالیں کہ اب اسسٹنس ( Assistance ) دیں اور عمل کرسکیے نہیں اور نہیں کرسکے اس قسم کا قانون اصولی طریقہ پر صحیح نہیں ہے اسوجہ سے مجھے افسوس ہے کہ باوجود سکے کہ چھوٹے کاشتکاروں کو سختی سے بچانا ہی آنریبل ممبر کا مقصد ہے وہ اسکو حاصل نہیں کرسکیے اس مقصد کو دوسرے طریقوں پر حاصل کرنا مناسب ہے لیکن قانون کے اس دفعہ میں ترمیم کرکے وہ مطلب حاصل نہیں کیا جاسکتا وہ ناقابل عمل ہے اس وجہ سے مجھے افسوس ہے کہ میں انکے امنڈمنٹ کو قبول نہیں کرسکتا

اب دوسرے تمام امنڈمنٹس کے سلسلہ میں جو بحث ہوئی ہے اس سلسلہ میں عرض کرنا چاہتا ہوں اب امنڈمنٹ نمبر ۵ میرا ہی ہے اسکی تائید میں ابتدا میں عرض کرچکا ہوں جسکی تائید میں میرے آرگومنٹس ( Arguments ) ہوں وہ دوسرے امنڈمنٹس کے جواب کے ضمن میں آ جاتے ہیں اس وجہ سے انکا خاص طور پر ذکر کرنے کی ضرورت نہیں ہے

امنڈمنٹ نمبر ۲ آنریبل ممبر سری گوپی ڈی گنگا ریڈی کا ہے اس ضمن میں دوسرے اور بھی امنڈمنٹس ہیں آنریبل ممبر نے اپنی تقریر میں بہت کچھ کہا انہوں نے کہا کہ حکومت کرتی کیا رہی ہے کچھ نہیں سب جگہ ظلم ہورہا ہے ان انفیشنٹ کاشت میں ( Inefficient Cultivation ) ہوتی ہے تو آپ اوس زمین کے منیجمنٹ ( Management ) کو ازیوم ( Assume ) کررہے ہیں وہ سب میں عملی ہرلڈنگس رکھنے کی اجازت ہی کیوں دے رہے ہیں ؟ اسکو (۲) سے سبسٹیوٹ ( Substitute ) کیا جائے اور ان انفیشنٹ کاشت کی صورت میں سکی گنجائش نکالدی جائے انہوں نے کہا کہ ایک مہا ناٹک ( महा नाटक ) ٹک بہت ناٹک کھیلا جا رہا ہے اسکے ایکٹرس ( Actors ) تو ہم سب ہیں وہ بھی ٹک ایکٹر ہیں انکا ڈریس بھی خاص ہے وہ ایک بہت بڑے رنگ بھومی ( ) میں کھیلنے والے ایکٹر ہیں اس ناٹک کو کھیلنا تھا ہے سکی وجہ سے ہم الکٹ ہوکر ہے ہیں لیکن انکا جو بواسب ہے وہی دوسرے آنریبل ممبرس کے امنڈمنٹس نمبرس ۹ ۱۲ کا مقصد ہے وہ مقصد کیا ہے ؟ ہم نے سیلنگ کی جو مقدار رکھی ہے اسکو کم کرنا ہے اس مقصد کو حاصل کرنے

کے لیے الفاظ کی تبدیلی کے ساتھ ۴ ۵ ۶ امینڈمینٹس پیش کیے گئے ہیں میرا
اعتراض یہ ہے اور یہ تو ہم سمجھتے ہیں کہ تین فیملی ہولڈنگس کی حد تک سے
یہ کیا اور پلاننگ کمیشن کا فقرہ بھی پڑھکر سنایا جس ہم تو پلاننگ کمیشن کو
مانتے ہیں لیکن مجھ سے کہا کہ اس کے لیے جگہ یہ وقت ہے یہ آپ ہی کو مبارک
سمجھتے ہیں اس حد تک بحث کے لیے مان لیا گیا میں آرگومنٹ ( Argument )
کو دہرا رہا ہوں لیکن ۳ اور ۴ کے بارے میں تک ویکیوم ( Vacuum )
آپ نے بتایا یہ ویکیوم کیا ہے میری سمجھ میں نہیں آیا میں نے
یہ سمجھنے کی کوشش کی کہ اس میں کسطرح ویکیوم ہے ایک بیسک ہولڈنگ
( Basic Holding ) سے لیکر ساڑھے چار فیملی ہولڈنگس تک کہیں
بھی ویکیوم نہیں ہے یہ جگہ پر ہے کوئی خالی جگہ نہیں ہے تو سب کا
سب پر ہے ویکیوم کہیں بھی نہیں ہے اور معاملہ صاف سیدھا ہے ریزمپشن
( Resumption ) کے لیے تین فیملی ہولڈنگس تک اور فردر اکویزیشن
( Further acquisition ) کے لیے تین فیملی ہولڈنگس تک پلاننگ کمیشن نے کہا
کہ اپنے اسٹیٹ کے حالات کے لحاظ سے جو مناسب سمجھتے ہیں تو سیلنگ رکھی جائے
وہ سیلنگ بھی اس حد تک رکھی جائیگی جس حد تک وہاں کے زرعی حالات اور دوسرے
حالات اسکے متقاضی ہیں لیکن اگر مقامی حالات اس کے متقاضی ہوں کہ ریزمپشن
( Resumption ) کی جو لمٹ ہے اس سے بڑھ کر سیلنگ رکھنا چاہیے
تو رکھ سکتے ہیں یہ پلاننگ کمیشن کی رپورٹ کا ایک فیصلہ ہے جس کی بنا پر ہم
نے غور کیا اور دوسری چیزوں کو بھی ہم نے دیکھنے کی کوشش کی ہماچل پردیش
میں ایک قانون پاس کیا گیا تھا اور اوس کے متعلق کل ہی ایک رپورٹ آئی ہے کہ
اوسکو پریسیڈنٹ کی منظوری حاصل ہوچکی ہے لیکن جس حالت میں اوسکی منظوری
ہوئی ہے اوسکی پوری تفصیل نہیں ملی ہے میں نے وہاں کے چیف منسٹر کو
ایک کاپی بھیجنے کے لیے لکھا ہے سوائے ہماچل پردیش کے کسی دوسرے پردیش
کے لیجسلیشن ( Legislation ) میں اس کی کوشش نہیں کی گئی کہ
اکزسٹنگ ہولڈنگ ( Existing holding ) پر ایک لمٹ رکھیں
اکزسٹنگ ہولڈنگ پر لمٹ رکھنے کے سلسلہ میں میں پلاننگ کمیشن کی رپورٹ کا
ایک پیراگراف پڑھ کر سنانا چاہتا ہوں میں سمجھتا ہوں کہ میں نے جسکو اسمبلی میں
نہیں پڑھا ہے بلکہ کسی دوسری جگہ اسکو پڑھا ہے لیکن یہاں بھی وہ پڑھ کر سنانا
چاہتا ہوں جو ریلیونٹ پیراگراف ( Relevant Paragraph ) ہے
جسکو اس بارے کی بحث ضرورت ہے

Whether the principle of imposing a limit of holding should receive retrospective effect and be applied to existing holdings raises wider issues than the limits proposed for future acquisition and for resumption for personal cultivation

ان دونوں غرض کے لیے جو لمٹ ہم مقرر کرتے ہیں یعنی زمین حاصل کرنے کے لیے
اور ذاتی کاشت کے لئے اس کے لئے زمین واپس لینے کے لیے جو حد ہم مقرر کرینگے اور اس میں
جو اصول مضمر ہے اس سے بڑھ کر وسیع مباحث پیدا ہو جاتے ہیں جسکے نتیجہ میں
ان وقت زمین ہے جسکو اگر ہم لینا چاہتے ہیں یعنی جس طریقہ پر نسبت کے قبضہ
سے زمین واپس لینے کے لیے لمٹ رکھنا چاہتے ہیں ویسی لمٹ یہاں بھی رکھیں اور
اس سے اوپر کی زمین لے لیں تو ان دونوں چیزوں سے اختلاف پیدا ہو کر وسیع مباحث
پیدا ہو جائینگے

Whether the principle of imposing a limit of holding should receive retrospective effect and be applied to existing holdings raises wider issues than the limits proposed for future acquisition and for resumption for personal cultivation

The Central question involved is whether in the event of a limit being imposed lands in excess of the limit can be acquired for considerations which falls short of fair compensation i e their market value at the time of acquisition

اس میں اصل سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کوئی لمٹ مقرر کرنے کے بعد اوپر کی سرپلس
لینڈ ( Surplus land ) کو کیا بغیر معاوضہ دئے ہوئے حاصل
کرسکتے ہیں یعنی مناسب اور معقول معاوضہ دینے کے بغیر کیا اب اس سرپلس زمین کو
حاصل کرسکتے ہیں ؟ یہ سوال پیدا ہوتا ہے معقول معاوضہ کے معنی ہیں —

their market value at the time of acquisition

زمین حاصل کرنے وقت اسکی جو مارکٹ ویالو ( Market Value )
ہوگی وہ فیر کمپنسیشن ( Fair Compensation ) ہوگا اور وہ کمپنسیشن دئے
بغیر اب زمین لے سکتے ہیں یا نہیں یہ سنٹرل کوسچن ( Central Question )
پیدا ہوتا ہے اسکے بعد

merits of the proposal apart

یعنی اس کے میرٹس کے قطع نظر

We are advised that such a course would not be consistant with the provisions of the Constitution

ہم کو یہ مشورہ یعنی لیگل مشورہ ملا ہے کہ اگر ہم ایسا کریں یعنی مارکٹ ویالو
سے کم قیمت پر سرپلس لینڈ حاصل کرنے کی کوشش کریں تو

It would not be consistant with the provisions of the Constitution

دستور اور قانون کی خلاف ورزی ہوگی

We would suggest that the problem needs to be considered in terms somewhat different from those in the proposals that are commonly made

اس وجہ سے ہماری یہ رائے ہے کہ عام طور پر جس طریقہ سے اس مسئلہ کو دیکھا جاتا ہے (جس طریقہ پر ملک میں تمام پارٹیوں نے اور دوسروں نے غور کیا) وہاں اس پر غور نہیں کیا جا سکتا بلکہ اس پر کسی دوسرے طریقہ سے غور کرنا چاہیے۔ یہ ہے پلاننگ کمیشن کا وہ پیراگراف۔ اس پیراگراف کے دو پارٹ ہوئے ہیں۔ ایک تو معاوضہ کا اور دوسرا یہ کہ کسی لینڈ لارڈ کے پاس ساڑھے چار فیملی ہولڈنگس چھوڑ رہے ہیں اور اوسکو اسکی اجازت نہیں دے رہے ہیں کہ اگر ساڑھے چار فیملی ہولڈنگ تک اوسکے قبضہ میں نہ ہو تو وہ کاشتکار سے واپس لے۔ کاشتکار کے قبضہ سے واپس لینے کے لیے تین فیملی ہولڈنگ کی لمٹ رکھی گئی ہے باقی ڈیڑھ فیملی ہولڈنگ رہ جاتی ہے۔ یہ زمین اگر کسی پروٹکٹیڈ ٹننٹ (Protected Tenant) کے قبضہ میں ہو تو وہ اوسکے قبضہ میں رہ سکتی ہے اور ڈیڑھ فیملی ہولڈنگ تک وہ ٹننٹ سے لگان لے گا جو رنٹ (Rent) مل سکتا ہے وہ ملتا۔ اس میں خلا کہاں ہے؟ ویکیوم (Vaccum) کہاں ہے؟ لینڈ لارڈ تین فیملی ہولڈنگس تک ریزیوم (Resume) کر سکتا ہے اس سے بڑھ کر ریزیوم نہیں کر سکتا۔ دوسری زمین ہم نہیں چھین رہے ہیں۔ پروٹکٹیڈ ٹننٹ کے قبضہ میں جو زمین ہے اسکو اس سلسلہ میں کیسے ٹرانسفر کر سکتے ہیں؟ (ایک گیپ یہ بھی آتا ہے)۔ پروٹکٹیڈ ٹننٹ کے قبضہ میں جو زمین ہے اسکو سلسلہ میں شمار کرنے کے بعد آپ اسکو کیا چھوڑ رہے ہیں؟ فرض کر لیا جائے کہ پروٹکٹیڈ ٹننٹ کی ایک زمین ہے۔ ہم کو یہ دیکھنا ہے کہ اس کی یہ وجہ نہیں، حد رکھ کر ہم جو واپس لے رہے ہیں اسکو ایکسپروپریٹ (Expropriate) کر کے اسکے مالکانہ حقوق زائل کر کے نکال سکتے ہیں وہ جاتے ہیں وہ ڈیڑھ رکھ سکتا ہے لیکن ہم ایسا نہیں کرنے دے رہے ہیں۔ ہم ایک حد مقرر کر رہے ہیں۔ ہم کہہ رہے ہیں کہ ہم ایسا نہیں کر سکتے۔ ہم نے ۵۰ع میں قانون بنایا ہے ۵۳ع میں بھی ہم نے دوسرا قانون بنایا ہے باوجود اسکے کہ لینڈ لارڈ انٹرسٹ کا خیال کر رہا ہے لیکن اگر بریک اپ (Breakup) سے کوئی نقصان نہ ہوتا ہو تو اس حد کی اوپر کی زمین ہم مینجمنٹ (Management) میں لے لیں گے۔ یہ آج ہم نئے قواعد بنا رہے ہیں اور موجودہ ہولڈنگس میں سے بھی لینے کی کوشش کر رہے ہیں اگر چہ کہ یہ لیگل اوپینین (Legal Opinion) اور پلاننگ کمیشن کی رائے کے خلاف ہے کہ اگر ایگزسٹنگ ہولڈنگ (Existing Holding) پر سیلنگ (Ceiling) قائم کرنا کانسٹی ٹیوشن کے آرٹیکل (Provisions) کے خلاف ہوگا۔ اس لیے انہوں نے اس پیراگراف میں لکھا ہے کہ

merits of the question apart

یعنی ایسا کرنا چاہیے یا نہیں یا چاہیے اس کے قطع نظر ہم کو قانونی رائے یہ ملی ہے جیسا کہ ایک آنریبل ممبر نے کہا ایک حد تک وہ صحیح ہے سجاب راؤ دیشمکھ اور وی ۔ بی کے سنہا جاری بھی یہی کہتے ہیں کہ اگزسٹنگ ہولڈنگ سیلنگ رکھنا خلاف قانون ہے وہ اس نتیجہ پر پہنچے یہ اب لوگوں کا بھی اعتراض تھا اور صحیح تھا ۔ صاف طریقہ پر پلاننگ کمیشن نے اسکو طے نہیں کیا اس کے خلاف ہمارے راج منتری نے یہ کہا کہ سیلنگ رکھنے کے بارے میں پلاننگ کمیشن کی جو اڈوائس ( Advice ) ہے وہ اپنی جگہ پر قائم ہے اس سے ہم بدلے نہیں اس وجہ سے سیلنگ رکھنے کے بارے میں ان سب سے بھی ہم آگے بڑھ رہے ہیں دوسرے ریاستوں میں ایسا نہیں ہو رہا ہے ۔

آنریبل ممبر نے امینڈمنٹس نمبر ۱۰-۱۱-۲ وغیرہ پیش کیے ہیں کہ ساڑھے چار کی بجائے تین فیملی ہولڈنگس رکھی جائے میں سمجھتا ہوں کہ یہ بے اصول چیز ہے ۔ فیوچر اکویزیشن ( Future acquisition ) کے لیے جو لمٹ رکھی گئی ہے وہ تو جسٹی فائی ( Justify ) ہوسکتی ہے ۔ لیکن پریزنٹ ہولڈنگ ( Present Holding ) پر قیود لگا کر زمین حاصل کرنا درست نہیں ہے فیملی ہولڈنگ کی تعریف ہم نے کی ہے جسکے تحت ایک ہزار کی نٹ انکم ( Net income ) یا ( ۳٦ روپیے سالانہ یا تین سو روپیہ پرمنتھ ( Per month ) میگزیمم ( Maximum ) کی جو لمٹ ہم رکھ رہے ہیں اسمیں کسی یا اضافہ ہوئی اسکے ساتھ ہی جب ہم اسکی زمین اسکو چھوڑنا چاہتے ہیں تو آپ کہتے ہیں کہ کیوں چھوڑ رہے ہیں ہم کسی دوسرے کی زمین نہیں چھین رہے ہیں ۔ کسی کو اور زمین اکوائر ( Acquire ) کرنے کے اختیارات نہیں دے رہے ہیں ۔ اوسکی اگزسٹنگ ہولڈنگ (Existing Holding) میں سے زمین لیتے وقت ہم جو مارجن ( Margin ) چھوڑ رہے ہیں اوس کے متعلق آپ کہہ رہے ہیں کہ کیوں اتنا مارجن دے رہے ہیں لینڈ لارڈس کو آگے بڑھا رہے ہیں ۔ کیپٹلسٹک اگریکلچر ( Capitalistic agriculture) کو ابھارنا چاہتے ہیں ایمک کررہے ہیں ڈھمک کررہے ہیں اور یہ سارا قانون ڈھکوسلا ہے ، یہ تمام اعتراضات کیے گیے ۔ میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ جس کی زمین اوسکے پاس چھوڑنے کے لیے آپ کیوں اتنا مارجن دینا نہیں چاہتے ؟ یہ آپ کا کونسا انصاف ہے ؟

دوسری چیز یہ ہے کہ باوجود کئی مرتبہ دہرانے کے آنریبل ممبر نے اسکو سمجھا نہیں ۔ پلاننگ کمیشن کی رپورٹ کے اس پیراگراف کو کئی مرتبہ پیش کرنے کے بعد بھی انہوں نے اسکو سمجھا نہیں اور کبھی بھی میں نے اس کا دعوی کیا ہے یہ کرنے والا ہوں ۔ آج یہ ڈانگ دہل میں یہ کہتا ہوں کہ میرا یہ دعوی نہیں ہے کہ لینڈ لارڈس سے زمین لیکر جن کے پاس زمین نہیں ہے اون کو دینے کے لیے یہ قانون میں لا رہا ہوں ۔

لینڈ ریفارمس ( Land Reforms ) کے متعلق کوئی بھی قانون ہندوستان میں اس غرض کے ساتھ نہیں لایا جاسکتا اور نہ لاسکتا ہے جسکے تحت تمام لینڈلس لیبررس ( Landless labourers ) کو کیٹر ( Cater ) کرکے اون کی لینڈ ہنگر (Land hunger) کو مٹا سکے میں یہ چیلنج کرتا ہوں کہ یہ نہ تو میرے اختیار میں ہے اور نہ آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن کے اختیار میں ہے سارے ہندوستان میں اگر کانگریس کی جائے کوئی آلٹرنیٹیو گورنمنٹ (Alternative Govt) آسکتی ہے تو اوسکو بھی میں چیلنج کرتا ہوں کہ ایسا قانون لاکر وسیع عمل کرکے بتادے یہ ناممکن ہے یہ امپراکٹیکبل(Impracticable) ہے اس قسم کا کوئی قانون نہیں بنسکتا اگر اسکا نوٹ یہ بیحد گرانی بڑھیگی اور اسکے علاوہ ملک کا نقصان ہوگا کیا یہی سب سے اعلیٰ مقصد ہوسکتا ہے ؟

آنریبل ممبر نے مجھ پر طعنہ کیا کہ میں مساوات قائم کرنے کا دعوی کرتا ہوں میں نے کبھی بھی اس کا دعوی نہیں کیا

شری وی ڈی دیشپانڈے آپ نے نہیں پلاننگ کمیشن کی رپورٹ میں یہ ہے

شری بی رام کشن راؤ پلاننگ کمیشن کی رپورٹ میں بھی یہ نہیں ہے البتہ عدم مساوات کم کرنا ہے مساوات قائم کرنا یہ الفاظ نہیں ہیں

ایک آنریبل ممبر ہم بھی کم کرنا چاہتے ہیں ؟

شری بی - رام کشن راؤ ڈسپارٹی ( Disparity ) ریڈیوس ( Reduce ) کرنا یہ الفاظ استعمال کیے گئے ہیں پلاننگ کمیشن کی رپورٹ میں کہاں یہ دعوی کیا گیا ہے ؟ میرے بھی یہی الفاظ تھے لیکن مجھ سے یہ الفاظ منسوب کرکے آنریبل ممبرس دنیا کے سامنے یہ بتانے کی کوشش کررہے ہیں کہ دیکھو یہ کیسے بڑے بڑے وعدے کررہا ہے - میں جھوٹے وعدے نہیں کرتا - ایسے وعدے نہیں کرتا جو ناقابل عمل ہوں میں نے اپنے الکٹوریٹ میں بھی ایسے وعدے نہیں کیے - میں نے الکشن کے وقت یا اوس سے پہلے بھی ایسے وعدے نہیں کیے اور نہ کانگریس آرگنائزیشن (Congress Organisation) نے اپنے الکشن مینیفسٹو (Election manifesto) میں ایسے وعدے کیے ہیں - اور لوگوں نے کیے ہوں تو کیے ہونگے

شری کے وی رام راؤ - گزشتہ سیشن میں آپ نے کہا تھا کہ میں ۱۲ لاکھ ایکر زمین تقسیم کرواونگا -

*Shri B Ramakrishna Rao* More equitable distribution I stand by that I stick to that

بارہ لاکھ ملے دس لاکھ ملے ( میں نے سات لاکھ کہا تھا ) کچھ بھی زمین ملے میں تقسیم کرواونگا - ممکن ہے کچھ بھی نہ ملے - لیکن اگر پانچ لاکھ یا دس لاکھ ملے تو

میں اس کو تقسیم کرونگا ۔ لیکن آپ کہتے ہیں کہ صفر ( ) ملیگا صفر ملے تو ہم تقسیم نہیں کرسکیں گے لیکن میں نے یہ دعوی نہیں کیا تھا کہ میں لینڈ لارڈس کی ساری زمینات لیکر سارے غریبوں میں تقسیم کردونگا لیکن پھر بھی میں یہ کہونگا کہ یہ جو آپ صفر ( ) کا اندازہ لگارہے ہیں وہ تریبل ممبرس کے انسان کی اساس پر بھروسہ نہ کرنے کے رجحان کا نتیجہ ہے۔

Incredulity or absolute lack of confidence in human nature

یہ نتیجہ ان چیزوں پر مبنی ہے میں جانتا ہوں کہ جس طرح مختلف لوگ دوسرے قوانین سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں اس قانون سے بچنے کی بھی کوشش کی جائیگی ہر چور ایسی کوشش کرتا ہے لیکن میں اس قیاس کا حامی نہیں ہوں کہ ہر نیک کو چور سمجھا جائے تاوقتیکہ وہ اپنے چور نہ ہونے کا ثبوت نہ پیش کرے کم از کم میں تو اس کو ماننے کےلیے تیار نہیں ہوں پر خلاف اسکے آنریبل ممبرس نے ہر آرگومینٹ ( Argument ) میں ہر ترمیم میں، ہر بحث میں اس کو پیش کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ

श्री वही डी देशपांडे —यह प्रिज़म्प्शन (Presumption) हम लोगों ने आपके प्रिव्हेंटिव डिटेन्शन अक्ट (Preventive Detention Act) से ही सीखा है।

شری بی رام کشن راؤ اگر یہ واقعہ نہیں ہے تو لیڈر اف دی اپوزیشن کیسے کہہ سکتے ہیں کیا ہم نے جیورس پروڈنس ( Jurisprudence ) کا لحاظ نہیں رکھا ہے؟ کیا پریونٹیو ڈیٹینشن ایکٹ (Preventive Detention Act) جول ایک آنریبل ممبر کے آج زیر غور نہیں ہوا ہے؟ جیسا آج پریونٹیو ڈیٹینشن ایکٹ زیر غور نہیں ہوا ہے یہ سمجھنا کہ جیسے لینڈ لارڈس ہوتے ہیں سب کے سب بد معاش ہیں صحیح نہیں ہوگا میں مانتا ہوں کہ چند لینڈ لارڈس نے زمینات تقسیم کیے ہیں لیکن اسکے ساتھ ساتھ میں یہ بھی جانتا ہوں کہ بعض لینڈ لارڈس نے سرینڈر ( Surrender ) بھی کیا ہے ہاں یہ ہوسکتا ہے کہ ان کی تعداد کم ہو۔ اپنی جائداد کو بچانے کی کون فکر نہیں کرتا ؟ میں لیڈر آف دی اپوزیشن کے گھر کا فرنیچر جیسے کیلئے جاوں تو کیا وہ چپ رہیں گے ؟ وہ تھپڑ مارینگے ہمیں اس کی کوشش کرنی چاہیے کہ کوئی لوپ ہول ( Loop hole ) باقی نہ رہے لیکن اس شبہ کی بنا پر کہ گورنمنٹ لوپ ہول پیدا کرنے کےلیے قانون کی خلاف ورزی کرنے والی ہے لہذا ان کا گلا کاٹ دو اونکا گلا کاٹ دو تو معاف فرمائیے ایسا قانون نہیں بن سکتا — یہ

lack of belief in human nature lack of belief in human goodness if I may say so

یہ سائیکالاجیکل ڈیفکٹ ( Psychological defect ) ہوگا

میں انریبل ممبرس سے درخواست کرونگا کہ اس شبہ کو اپنے دل سے نکال دیں اور دوسرے مسائل کی طرف توجہ دیجائے تو مناسب ہے کہا گیا کہ بہت کم زمین حکومت کو ملیگی کیونکہ زمینات کے ٹرانسفرس ( Transfers ) ہوئے ہیں

اور ناریسس ( Pi titi i s ) ھوے ھیں ھوے ھونگے کچھ ایسی سے ھوے ھونگے اور اچھ کے سی سے کیونکہ ار ن ( Putition ) کے حوف پرسنل لا ( Personal Law ) کے تحت دیے گئے ھیں

A person in the womb has got right to demand partition according to Hindu Law

جو بچہ پیٹ میں ہے وہ بھی بٹوارے کا دعوا کر سکتا ہے ہم دھرم شاستر ( धर्मशास्त्र ) کو سب نہیں سکے لیکن جو موجود ہے ان میں بٹوارے عمل میں ہی ہو ( - بچہ پیٹ میں ہے اس کا دعوی بعد میں ہوگا ) اپ بھائیوں میں هم عمل میں ائی ہو میں ایسی مثال دونگا جو کچھ بڑی زمین ہے میرے نام پر ہے میرے جو بھائی ہیں وہ جو سب فیملی ( J int f mily ) کے ممبرس ہیں وہ کیا ان کو زمین میں حصہ نہیں دینا چاہیے ؟ میں نے کہا کہ لو بھائی تمہارا حصہ لے لو وہ کیا راضی ہوا میں نے کہا کہ بھائی زمین جارہی ہے لہذا تم اپنا حصہ لے لو وہ اسکو کیسے کہا جاسکتا ہے کہ وہ اسکی لیگلی ( Leg lly ) نہیں ور کانسٹی ٹیوشنلی Constitu tion lly ) نہیں ور ایون مارلی ( Even morally ) سکی پراپرٹی (Property) ہے یہ ہیومن نیچر ( Human nature ) ہے اسکو کیا کرینگے جب تک کہ یہ نہ سمجھ ہو کہ اوس نے جوڑی کر کے یہ جائداد حاصل کی ہے اوس وقت تک اسکا حق اس جائداد پر قائم رہیگا قانون کی رو سے بچنے کیلئے لوگ بیس سی سے ایسا عمل کرتے ہیں لیکن یہ خیال کرنا کہ وہ سب کے سب سطان ہیں اور سطاپ پر آمادہ ہیں و درست ہوگا (۱۲) لاکھ ایکڑ زمین نہیں تو جو لاکھ ایکڑ ملیگی جو لاکھ نہیں تو بیس لاکھ ایکڑ ملے گی جبی بھی زمین ملیگی تقسیم کی جائیگی لیکن اگر میں آپ کے اسٹیٹمنٹ کو قبول کرلوں تو کیا آپ یہ سمجھتے ہیں کہ جو لینڈ ہنگر ( Land Hunger ) ہے وہ ختم ہو جائیگی ؟ جیسا رورل ان امپلائمنٹ ( Rural Unemployment ) ہے کیا وہ دور ہو جائیگا ؟ جو فنڈامنٹل نیسیسٹیز ( Fundamental necessities ) ہیں کیا وہ پوری ہوجائینگی ؟ کیا ہر شخص خوش حال ہوجائیگا ؟

You are not going to touch the fringe of the problem

میں کہونگا کہ اصل مسئلہ کے کنارے کو بھی آپ ٹچ ( Touch ) نہیں کرسکے لینڈ لارڈس کے پراپرٹی رائٹس ( Property Rights ) کو چھین کر کیا کرلینگے ؟ فگرس ( Figures ) لیکر دیکھیں و معلوم ہوگا کہ دو ڈھائی لاکھ ایکڑ سے زیادہ زمین نہیں لے سکے

**श्री वही डी देशपांडे**--५३ सी मे यह अलफाज इस्तेमाल किया गया है कि (Government may is may be notified ) (असम (असा लिखा गया ह । यहा मे ( may ) का लफ्ज इस्तेमाल किया गया है जब यह कानून लागू होगा तो **ऐसी बात** नहीं है कि यह कलाज भी लागू होगा

यदि वो तीन साल बाद लागू होगा तो दरमियान में क्या होगा ?

شری پی۔ رام کشن راؤ: میں کہہ رہا ہوں کہ ور جو حق ہم نے اس سکشن میں رکھا ہے یہ لینڈ آف دی اونرس کے لوٹھنے کی صورت نہیں ہے جب تک قانون لاگو نہ ہو اس وقت تک ٹرانسفرس ( Transfers ) ہونگے

श्री व्ही डी देशपांडे —क्या उसके तहत यानी वल ज ५१ के तहत अमल हुआ है ?

شری پی۔ رام کشن راؤ: ترنسل میرس کو میں اس سکشن کے سب سکشن کا سیکوینس ( Sequence ) بتانا چاہتا ہوں اسکے بعد میں سمجھتا ہوں کہ اسکے اسٹیجس ( Stages ) کے سمجھنے میں آسانی ہوگی سکشن ۵ میں گورنمنٹ کو ایک جنرل پاور ( General Power ) ہے کہ کسی زمین کا مالک دو سال تک مسلسل کاشت نہ کرے تو اس صورت میں گورنمنٹ کو اختیار ہوگا کہ دست اندازی کرکے زمین کے مینجمنٹ ( Management ) کو اپنے ہاتھ میں لے لے وہ بالکل جنرل سکشن ( General Section ) ہے جو نان کلٹیویٹرس ( Non Cultivators ) پر لاگو کیا جاسکتا ہے ۵۳ سی میں اسکے متعلق کیا پروسیجر ( Procedure ) اختیار کیا جاسکتا ہے وہ بتایا گیا ہے کہ ازمپشن ( Assumption ) کے بعد گورنمنٹ کے کیا اختیارات ہونگے ۵۳ اے میں یہ اسپیشل پراویژن ( Special Provision ) ہے کہ ساڑھے چار فیملی ہولڈنگس کے اوپر جسکے پاس زمین رہجائے حکومت اسکو اپنے مینجمنٹ کے تحت لے سکتی ہے اسکے لیے اسپیشل پراویژنس ہیں اسکو پڑاو رکھا جائے یا فال ان پروڈکشن ( Fall in Production ) ہو یا بالکل لو اسٹانڈرڈ (Low Standard) ہو ایسی زمین کو کاشت کرتا رہے لیکن وہ لمٹ سے کم ہو تو ایسی صورت میں ایسی زمین کو ایفیشینٹ ( Efficient ) ہونے کے باوجود حکومت لے سکتی ہے ہم نے یہ پراویژنس ( Provisions ) پلاننگ کمیشن کے اوس ہ ے کے تحت رکھے ہیں جسکو میں نے ابھی پڑھکر سنایا ہے

یہ بھی ایک بڑا مسئلہ ہے کہ معاوضہ دیتے وقت ایسا کیا جاسکتا ہے یا نہیں انہوں نے صاف طور پر یہ نہیں بتایا ہے کہ مارکٹ ویالیو ( Market Value ) سے کچھ کم دیا جاسکتا ہے یا نہیں یہ مارکٹ ویالیو کے مطابق معاوضہ دینے کا جو لزوم ہے اسکے بارے میں پلاننگ کمیشن نے کوئی رہبری نہیں کی ہے اسلیے ہم نے ایک درمیانی راستہ نکالکر یہ رکھا ہے ہم چاہتے ہیں کہ اگزسٹنگ ہولڈنگ (Existing Holding) پر سیلنگ ( Ceiling ) لاگو کرکے کسی نہ کسی حیلے سے اگزسٹنگ ہولڈنگ کیلیے سیلنگ لگانے کا طریقہ رائج کریں ہم نے یہ تین قدمی کی اسکے لیے دو تین اسٹیجس ( Stages ) رکھے ۵۳ سی میں ہم نے یہ الفاظ رکھے ہیں

'Notwithstanding any law for the time being in force or any usage or custom or the terms of any contract or grant to the contrary, the Government or any officer or authority authorised by the Government may, for a public purpose, from such date as may be notified in the Jarida and subject to the provisions of sub section (7)as to the payment of compensation, assume the management of so much of the land held by a landholder "

اب یہاں اب دیکھیں ہم نے تھوڑی سی بحث شروع کی ۔ یہ اصول ہے کہ اگر آپ زمین اکوائر ( Acquire ) کرتے ہیں تو فیر کامپنسیشن ( Fair Compensation) دینا چاہئے ۔ فیر ( Fair ) کے معنی یہ ہونگے کہ مارکٹ ویالو ( Market Value ) ہو ۔ اگر پبلک پرپز ( Public Purposes ) کیلئے زمین اکوائر کریں تو سہولتیں پیدا کرسکتے ہیں ۔ اسکو استثنائی صورت دی جاسکتی ہے ۔ اسلئے یہ بحث نکالی گئی کہ پبلک پرپز کیلئے لے سکتے ہیں ۔ اسکے لئے دو اسٹیجس (Stages) بنائے ہیں ۔ گورنمنٹ اسے لینڈس کا مینجمنٹ اپنے ہاتھ میں لے سکتی ہے جیسا کہ کہا جاتا ہے انگلی پکڑ کر پھر پہنچا پکڑنا ۔ گورنمنٹ اپنے مینجمنٹ کے تحت لے سکتی ہے یہ تو ہم نے ۵۱ کے تحت کردیا ۔ دفعہ ۵۱ ۔ ۱ ۔ جون سنہ ۵۰ع کو پاس ہوا اور کانسٹی ٹیوشن ۲۶ ۔ جنوری سنہ ۱۹۵۰ع کو لاگو ہوچکا ہے ۔ اس واسطے اس اصول کے مدنظر ہم نے

श्री व्ही डी देशपांडे —दफा ५३ के तहत कोई अमल हुआ है ?

**شری بی ۔ رام کشن راؤ ۔** ۵۱ کے تحت عمل نہیں ہوا اسی لئے چیلنج بھی تو نہیں ہوا ۔ یہ آرگومنٹ ( Argument ) تو میری سمجھ میں ہے ۔ اس واسطے ہم اس موقف میں ہیں کہ چیلنج نہیں ہوا ۔

اسی پرنسپل کو جو ۵۱ میں ہے اکسٹنڈ کر کے ہم پبلک پرپز کیلئے مینجمنٹ لیتے ہیں مینجمنٹ میں لینے کی حد تک پبلک پرپز کا حیلہ بتاتے ہیں ۔ اسکے لئے کمپنسیشن دینا ہے اسطرح بیک ڈور میتھڈ ( Back door method ) سے بھی لینڈ لینا چاہیں تو استعمال بھی کانسٹی ٹیوشن کے لحاظ سے ہونا چاہئے ۔ ہاں اگر کانسٹی ٹیوشن کے موجودہ پراویژنس میں امنڈمنٹ ہوجائے تو ہمارے لئے بھی امنڈمنٹ کرنے کیلئے میدان کھل جاتا ہے ۔ لیکن بدقسمتی یہ ہے کہ اسوقت تو ایسا نہیں ہوسکتا ۔ جس حد تک ہم کانسٹی ٹیوشن کے حدود کے اندر رہکر کرسکتے ہیں ایسا ہمنے کرنے کی کوشش کی ۔ اور " بے ٹنک " رکھا ہے " سیل " نہیں ۔ گورنمنٹ جو پاور لیتی ہے وہ بھی ایک حد کے اندر ہے ۔ اگر چور بھی کسی کے گھر میں چوری کیلئے گھستا ہے تو وہ بھی کچھ باتوں کو سامنے رکھتا ہے ۔ رات کے وقت سرنگ لگا کر داخل ہوتا ہے ۔ لیکن ہم تو یہاں قانون بنارہے ہیں ۔ ساری دنیا ہمارے سامنے ہے ۔ پبلک پرپز کا نام لیکر بھی ہم جبراً چھین نہیں سکتے ۔ لینڈ اکویزیشن ایکٹ کے تحت پورا معاوضہ دیکر بھی ۱۰ فیصد زائد معاوضہ دینا پڑتا ہے ۔ میں چیف منسٹر کی حیثیت سے اگر یہ آرڈر

دیدوں کہ آپ کا گھر ۱۰ فیصد زیادہ معاوضہ کے ساتھ لے لیا جاتا ہے اور آپ ۲۴ گھنٹے کے اندر اپنے گھر کا قبضہ چھوڑ کر الگ ہوجائیں تو کیا یہ ہوسکتا ہے ؟ پبلک پرپز کے لیے بھی کسی کی اراضی لینا چاہیں تو لینڈ اکویزیشن ایکٹ یا کسی نہ کسی قانون کے تحت لینا ہوگا ۔ اکویزیشن ( Acquisition ) ہو ، رکویزیشن ( Requisition ) ہو یا ایمرجنسی ( Emergency ) کی صورت میں ہو آپ کہتے ہیں کہ "بل" کے الفاظ رکھدیں ٹیکنکس کی ضرورت نہیں ، گورنمنٹ کو سوچنے کا موقع بھی نہ ملے اڈمنسٹریٹو مشنری چاہے تیار ہو یا نہ ہو ۔ اگر یہ تو دیکھنا ہی پڑیگا کہ گورنمنٹ اپنے منیجمنٹ میں لے سکتی ہے یا نہیں یہ تمام پریکٹیکل چیزیں ہیں ۔ اسی لیے پلاننگ کمیشن نے یہ رکھا ہے کہ پہلے لینڈ سنسس لیا جائے اسکے بعد ممکن ہے کہ اسکو پورے طور پر امپلیمنٹ ہونے کیلئے دس برس لگیں ۔ اس پر بھی اعتراض کیا جاتا ہے ۔ لیکن پلاننگ کمیشن نے کہا ہے کہ ہوسکتا ہے کہ دس برس لگیں ۔ ممکن ہے جلد ہوجائے ایک ہی برس لگے ۔ دو برس لگیں

**شری وی ڈی دیشپانڈے ۔** درمیان میں الینیشن ( Alienation ) کو کس طرح روکسکیں گے ؟

**شری بی ۔ رام کشن راؤ ۔** الینیشن کو روکنے کی حد تک میں نے جواب دیا ہے ۔ کسی کے قانونی حق کو روکنا پرنسپلی ( Principally ) غلط ہے ۔ لیکن آرڈیننس کے ذریعہ یہ ہوسکتا ہے جیسا کہ ہمنے ۴۴ کے تعلق سے کیا ۔ زمین کہیں بھاگ تو نہیں جارہی ہے کہ ہم یہ آرڈر دیدیں کہ زمین کو کہیں بھاگنے کی ضرورت نہیں ۔ وہ نہیں رہے ۔ اب تو یہ کہتے ہیں کہ زمین بھی نہ بھاگنے پائے ۔ ہر شخص کا فنڈامنٹل رائٹ ( Fundamental right ) بھی چلا جائے ۔ آنریبل ممبرس جو لائرس (Lawyers) ہیں انہوں نے ترمیمات پیش کیے ہیں مجھے اسپر افسوس ظاہر کرنے کی ضرورت نہیں کیونکہ انہوں نے اپنے پوائنٹ اف ویو سے امنڈمنٹس پیش کیے ہیں ۔ لیکن میں یہ کہونگا کہ ایسی ترمیمات پیش کیگئی ہیں جنہیں کم از کم کوئی لائر تو پیش نہیں کرنا چاہیے ۔ انکے بارے میں اگر میں یہ کہوں کہ قانون کی لاعلمی سے پیش کیے گئے ہیں تو یہ مناسب نہیں کیونکہ آنریبل ممبرس نے ایک ایک ورڈ کی اسٹڈی کر کے انہیں پیش کیا ہے لیکن اسکے باوجود انکے امنڈمنٹس اللیگل ( Illegal ) ہیں ۔ ان کانسٹی ٹیوشنل ( Unconstitutional ) ہیں ۔

**شری کے وی ۔ رام راؤ ۔** ہم ساورن باڈی ( Sovereign body ) ہیں ، ہم قانون بناسکتے ہیں ۔

**شری بی ۔ رام کشن راؤ ۔** اگر قانون ان کانسٹی ٹیوشنل بنتا ہے تو مجھے کچھ کہنا نہیں ہے ۔ لیکن ہم کو جو لیگل اڈوائس ملی ہے جو کانسٹی ٹیوشنل اڈوائس ملی ہے اس کے

لحاظ سے ہے اں رکھا ہے ہں انکو گورنمنٹ اف انڈیا کے لیگل ڈپارٹمنٹ کی ھائسٹ
اتھاریٹی ( Highest authority ) سے اسٹرینتھن ( Strengthen ) کرچکے
ہوں مرے اس بل کی اڈوائزری ہے اسکے بعد میں اٹرنی جنرل کے وی رام راو
کے انٹرپریٹیشن اف دی کانسٹی ٹیوشن (Interpretation of the constitution) اکی
بل کی اڈوائس دوں اور ریجیکٹ کرنے کیلئے تیار ہوں ( Cheers ) اس حد
تک میں ہاؤس سے ادب سے گزارش کرنا چاہتا ہوں

*Shri V D Deshpande* Sir I think we should adjourn now It is already 6 40 p m

*Shri B Ramakrishna Rao* Sir I shall complete my speech within 25 minutes

*Shri V D Deshpande* He can conclude his speech tomorrow

*Mr Speaker* The hon Member should remember that yesterday we rose half an hour earlier (Laughter )

سری بی رام کشن راؤ میں یہ گزارش کررہا تھا کہ اسطرح نہیں ہوسکتا
جو لمٹ ہمنے رکھی ہے وہ نہ اٹھے اگر اپ یہ کہیں کہ یہ جاننا یا دوسرے کہیں تو سے
بتا رہا ہے تو میں بتلانا ہوں کہ انہوں نے بھی کیا کیا ہے سرپلس لینڈ لینے کیلئے
جو آرڈنری پر کیپیٹا ہولڈنگ ( Ordinary per capita holding ) ہے اس سے
دوگنی لمٹ کی ہولڈنگ ہر لینڈ لارڈ کے پاس چھوڑ دی ہے وہاں کی حکومت نے دوسو
فیصد رکھا ہے سرپلس لینڈ لینے وقت اتنا مارجن ( Margin ) چھوڑا ہے یہ بالکل
جسٹیفائڈ ہے ان جسٹیفائڈ ( Unjustified ) نہیں ہے میں یہ کہنا چاہتا ہوں
کہ لا ( Law ) کا پروٹکشن ( Protection ) جب اسمال ہولڈرس ۔ مڈل کلاس
ہولڈرس کو ملتا ہے تو سبسٹانشیل اونرس ( Substantial owners ) کو ہم محروم
نہیں کرسکتے پرایرٹی ( Priority ) ہم اسمال ہولڈر اور مڈل کلاس اونر کو
دے سکتے ہیں لیکن سبسٹانشیل اونر کو بالکل ہی محروم نہیں کرسکتے

اسکے بعد دوسرے مختلف امنڈمنٹس ہیں ۔ بہت سے امنڈمنٹس کا میں نے جواب
دیدیا ہے ۔ کمپاکٹ ( Compact ) اور کنٹی گوس لینڈس ( Contiguous lands )
کے متعلق کہا گیا ۔ ہوسکتا ہے کہ جیسا کہ میں نے عرض کیا کمپاکٹ بلاکس
(Compact block) کنٹی گوس نہوں۔ ہمارا مطلب یہ ہے کہ کمپاکٹ کانٹی گوس کو بریک اپ
( Break up ) کرنے سے پروڈکشن فال (Fall) ہونے پائے ۔ اگر فال ہوتا ہے تو وہ نہونا
چاہیے ۔ اس سلسلے میں بلانگ کمیشن کے جیسے الفاظ تھے ہم نے بالکل ویسے ہی
رکھدیے ہیں ہماری طرف سے کوئی اختراع نہیں کیگئی ہے نا کسی حیلے سے لینڈ لارڈ کی
مدد کرنے کی کوشش نہیں کیگئی ہے ۔

ایک اور سوال آرچرڈس ( Orchards ) سے متعلق اٹھایا گیا کہ انہیں کیوں مستثنی کیا گیا ہے ۔ میری سمجھ میں نہیں آتا ۔ آرچرڈس فروٹ گارڈس ہمارے اگریکلچر کا ایک بڑا حصہ ہیں میرے پاس ۱ موسمی کے درخت ہوئے ہیں جنہیں ہزاروں روپیے کے صرفہ سے لگایا گیا ہے آپ کہتے ہیں کہ ہم ان سب کو نکالدیا جائے اور ہر ایک کو ایک ایک موسمی یا سیرے کا درخت دیدیا جائے اسطرح لینڈلیس میں تقسیم کردیا جائے جنہیں پریفرنس ( Preference ) دینے کیلئے آپ مطالبہ کررہے ہیں تو یہ ایک عجیب چیز ہوگی جہاں ملک کے روڈکس کا سوال ہے ۔ اگر کلچر کا سوال ہے میں اس مطالبہ کو سمجھنے سے قاصر ہوں آنریبل ممبرس کے ویوز ( Views ) کو سمجھنے سے قاصر ہوں وہاں تو وہ یہ کہتے ہیں کہ ملک کی ٹوٹل اکانمی ( Total economy ) کی طرف درستی نہیں ہے پھر یہ کہتے ہیں کہ " وہ ہمارا ٹیننٹ "، " وہ ہمارا ٹیننٹ "، " وہ ہمارا ٹیننٹ "، بس یہی جپ رہی ہے ٹیننٹ، کا نام اسطرح جپا جاتا ہے جسطرح رام نام جپتے ہیں ۔ اور اسی لحاظ سے ہر سکس میں امنڈمنٹس لائے جاتے ہیں لینڈ لارڈ کا فائدہ بھی نہ ہو ٹیننٹ کا بھی ہو ۔ ٹوٹل اگریکلچرل اکانمی بھی پیش نظر نہیں آنریبل ممبرس کی حد تک تو زمین رکھنے والے پٹہ دار ایکے فریق مخالف ہیں اور ٹیننٹ انکا موکل ہے وہ سمجھتے ہیں کہ پس فریق مخالف کو کوئی فائدہ نہ پہنچنے پائے اسی نقطہ نظر سے امنڈمنس پیش کیے جاتے ہیں ۔ یہ نہیں دیکھا جاتا کہ ملک کے اگریکلچرل اور ٹیننسی پرابلم کو اکوئیٹبل ( Equitable ) طریقہ پر سالو ( Solve ) کرنا ہے اور اسطرح ٹیننٹ اور دوسرے کاشتکاروں کو فائدہ پہنچانا ہے ۔ خواہ ان فیر ( Unfair ) ہو ۔ ان اکوئیٹبل ( Inequitable ) ہو ۔ ان جسٹ ( Unjust ) ہو ۔ ان کانسٹی ٹیوشنل ہو اللیگل ( Illegal ) ہو کچھ بھی ہو بس ٹیننٹ کو فائدہ پہنچ جائے ۔ اگر اس طرز سے بحث کیجائے تو اسکا میرے پاس کوئی جواب نہیں ۔

آنریبل ممبر سری کے ۔ وی رام راؤ نے بہت ہی جوش کے ساتھ اور اپنے نقطہ نظر کے لحاظ سے بہت ہی مدلل تقریر فرمائی اگر میں ان کے اعتراضات کا جواب دیدوں تو سارے آنریبل ممبرس کے امنڈمنٹس اور اعتراضات کے جوابات دینے کی ضرورت نہیں رہی ۔ اسی قسم کے چند آرگومنٹس آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن نے بھی پیش کیے ہیں ۔ دونوں کا جواب میسر کہ ہوجاتا ہے آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن ۔ آنریبل ممبر شری کے ۔ وی ۔ رام راؤ اور اس کے ساتھ ساتھ آنریبل ممبر سری لکشمی نرسمہوان ریڈی ان سبوں کے اعتراضات کے جوابات میں دیدیتا ہوں ۔

ایک اعتراض یہ کیا گیا کہ اس میں بہت سے لوپ ہولس ( Loopholes ) ہیں ریولیوشن ( Revolution ) کا دعوی کیا جاتا ہے لیکن اس میں کئی لوپ ہولس ہیں ۔ جہاں لوپ ہولس اور ایویزنس ( Evasions ) معلوم ہوئے ہیں ترمیم

ہوسکتی ہے یہ کہا گیا کہ ہزاروں قول ناموں کی تکمیل ہوسکتی ہے ۔ یہ بات میری سمجھ میں تو نہیں آئی تھی آنریبل ممبر سری کے وی رام راو کے ذہن میں یہ بات آئی کہ کس کس طریقہ سے اس قانون میں بے ایمانی کی جاسکتی ہے اور اس سے بچ سکتے ہیں غور کرنے کے بعد انہوں نے یہ نکتہ نکالا کہ زمیندار اپنی زمین کو قول پر دے دینگے زمینداراپنی ہولڈنگ کو اکسٹنڈ ( Extend ) کرنے کے لیے بے ایمانی سے اپنی زمین قول پر دیدینگے کیونکہ قول پر دینے میں تو کوئی مانعت نہیں ہے اور قول کی مدت (۵) سال رکھی گئی ہے وہ بھی ان قملی ہولڈنگ والوں سے متعلق ہے ممکن ہے اس طرح بھی بچنے کی کوشش کی جائے لیکن انہوں نے اس شبہ کی بنا پر عمارت کھڑی کردی اور کہنے لگے کہ قول پر دینے کی ایک مہم ہی شروع ہوجائیگی تاکہ آپ کے سکشن (۵۳ سی) کی زد سے بچ جائیں

اب میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ کیا یہ حالات کے مطابق ہے یہ شبہ یہ اعتراض یہ آبجکشن کیا صحیح ہے ؟ آج کون لینڈ لارڈ ایسا ہے جو زمین قول پر دینے کیلیے راغب ہے آنریبل ممبرس آف دی اپوزیشن کے جو موکل ہیں ۔ ہم سمجھتے ہیں کہ وہ ہمارے بھی موکل ہیں ( Laughter ) لیکن آنریبل ممبرس آف دی اپوزیشن اسکو تسلیم نہیں کرنے جانے دیتے ہمارے نہیں لیکن کیا کسی کی زمین ان کے پاس قول پر چلی گئی تو پھر لینڈ لارڈ یہ امید کرسکتا ہے کہ اس کو پھر واپس آسکیگی ؟ اسکا رزلٹ ریسر کشن ہوگا قولدار کو حقوق دیے گیے ہیں ازمپشن آف منجمنٹ ہوگا ۔ ایسی صورت میں کیا یہ قولداروں کو رکھنے کی رغبت کسی لینڈ لارڈ میں پیدا ہوسکتی ہے ؟ میں آنسلی ( Honestly ) پوچھنا چاہتا ہوں یہ میرا اکسپیرینس ( Experience ) ہے اور بہت سے لوگوں کا اکسپیرینس ہے کہ زمین قول پر دینے کی جانب کوئی مائل نہیں ہیں اگر آئندہ اس غرض کے لیے حالات کی کے نقطہ نظر سے وہ ایسا کرنے کی کوشش کرسکینگے تو کوئی اور خبر لائیں گے آنریبل ممبرس کوئی ترکیب سجھا سکتے ہیں جیسا کہ انہوں نے یہ ترکیب سجھائی ہے میں اس کو قبول کرونگا لیکن قول پر دینے سے کیوں روکتے ہیں ؟ جو بھی ہے رہنے دیجیے قول پر ہی سہی ایسا تو ہے کہ اس سے کبھی نہ کسی چھوٹے آدمی کو زمین ملے گی اب ازیوم کرتے ہیں تو نہیں کرسکتے لینڈلس تا کو آپریشن جو کوئی بھی آرڈر اب پر تعریس ہے اچھا تو ہے یعنی جو کام سرکار کو کرنا تھا وہ خود لے لیے ہیں اس سے کم از کم ایسا تو ہوتا ہے کہ جن لوگوں کے پاس زمین نہیں ہے ان لوگوں کو قول پر زمین مل جاتی ہے ۔

دوسری چیز یہ ہے کہ ازمپشن پروسیڈنگس ( Assumption proceedings ) بہت لمبی ( Lengthy ) ہیں ۔ میں آنریبل ممبرس سے عرض کرنا چاہتا ہوں کہ وہ اتنے لمبی ثابت نہیں ہونگے جتنے لمبی ہونے کا کہ وہ شبہ کر رہے ہیں گورنمنٹ کی جانب سے عام طور پر جو ڈیلے ( Delay ) ہوتی ہے اسکی وجہ سے گورنمنٹ بدنام

ہوچکی ہے اور اس کے علاوہ خاص طور پر موجودہ گورنمنٹ کے بارے میں آنریبل ممبر کو شبہ ہے ان کے شبہ کو میں نکال تو نہیں سکتا لیکن میں یقین دلانے کی کوشش کرتا ہوں کہ ارادتاً اس میں دیر کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی جائیگی دوسرے امنڈمنٹس کے سلسلہ میں یہ بھی کہا گیا ہے کہ (۶) مہینے کے اندر عملی ہولڈنگس کے تعین کا کام ختم ہونا چاہیے اس کے لیے جب کم وقت لیا جائیگا میں تیار نہیں ہوں میرا کوئی کمٹمنٹ ( Commitment ) نہیں ہے کوئی بائنڈنگ ( Binding ) نہیں ہے اسکے لیے شاید ایک سال کا عرصہ لگے گا۔ تین سال تو نہیں لگینگے جو پروسیجر ہم ختم کرنا چاہتے ہیں ممکن ہے کہ اسکے لحاظ سے ایک سال کا عرصہ لگے کسی قوم کی تاریخ میں خود تلنگانہ کی تاریخ میں بھی جس کا کہ آنریبل لیڈر آف دی اپوزیشن نے بھی دعوی کیا ان کی صحیح تکرار ان کے ایجیٹیشن ( Agitation ) یا ان کے ریولیوشن ( Revolution ) తెలంగాణా ప్రజల వీరోచితపోరాటము ( Laughter ) کا بھی سمجھ کیا ہے؟ میں نے اسکو کبھی مانا نہیں لیکن با غرض بحث اس کو تسلیم بھی کرلوں تو میں یہ گزارش کرونگا کہ ایک سال کا زمانہ کوئی لمبا زمانہ نہیں ہے تلنگانہ کے ویر ( वीर ) سور ( शूर ) لوگوں کیلئے جسکے لیے وہ برس وہاں کیا ہو رہا ہے ان کے سٹرگل ( Struggle ) انڈرگراونڈ انڈرگراونڈ سٹرگل کے باوجود بھی ۵ - ۶ سال ہوئے اگر اسکے امنڈمنٹس کے لیے ایک سال کا زمانہ لگتا ہے تو کیوں اتنی تڑپ اور بیچینی

جوائنٹ عملی پرنسپل کے بارے میں کہا گیا اس میں شک نہیں کہ ٹننسی کے حالیہ ایکٹ میں یہ چیز نہیں ہے جیسے حال میں اس کو ترمیم کیا ہے ایکٹ میں یہ چیز بھی اس کے بارے میں ڈیفینس آف اوپینس بھی ہے لیکن وہاں پر دوسرے پراویژنس ہیں۔ ٹننسی ایکٹ میں اگزسٹنگ ہولڈنگ ( Existing holding ) پرلمٹ رکھنے کا دفعہ ہی نہیں ہے ٹننسی میں جو کچھ انہوں نے رکھا ہے وہ عملی ہولڈنگ کے ریزمپشن کے لیے ہے اب یہ معلوم ہونا چاہیے کہ آپ کس اصول پر چل رہے ہیں اگر آپ ٹننسی ایکٹ پر چلنا چاہتے ہیں تو میں صرف صرف رکھنے کیلئے تیار ہوں جب ان آگے بڑھکر آپ اگزسٹنگ لمٹس پر ( Existing limits ) پر لمٹ لگانا چاہتے ہیں تو آپ کو وہاں ایک قدم پیچھے بھی ہٹنا پڑیگا اگر ہم تیار ہوں تو ایک عملی ہولڈنگ چھوڑنے کیلئے ہم نے رکھا ہے کیا ہم ہیں کہ سب کچھ ہی رعایت نہیں کرے لیں اور دن دونوں ہونا چاہیے

ایک شخص یہ بھی آیا ہے کہ ساڑھے چار عملی ہولڈنگس جو آپ تیار کررہے ہیں اس میں مولداروں کے جب بھی جو زمین ہے اسکی آدھی بھی تیار کرکے ساڑھے چار کرلیا جائے فرض کیجیے کہ میری ایک ہزار ایکر زمین ہے میں سب قول دے چکا ہوں مولداروں کی زمین کو اس میں شامل کرنے کے بعد بھی عملی ہولڈنگس کے بعد اگر آپ میری سیلنگ کو تیار کرتے ہیں تو کیا باقی رہتا ہے۔ نہیں صاحب ایک ہزار

ہیں دو سو اڑھائی سو۔ تین سو ایکر لیجئے۔ اب پروٹکٹڈ ٹننٹ کے قبضہ میں جو زمین ہے اسکو لینے کی حد تک آپ اُن کے رائٹ ( Right ) کو رسٹرکٹ ( Restrict ) کر رہے ہیں اب ان رسٹرکٹڈ رائٹ ( Unrestricted right ) تو نہیں دے رہے ہیں آپ وہاں نہیں ہیں کہ اسکو تیار کرلیا جائے۔ میں نہیں سمجھتا کہ اب کسطرح کہتے ہیں۔ ایک آنریبل ممبر نے کہا کہ پروٹکٹڈ ٹننٹ اور ان پروٹکٹڈ ٹننٹ دونوں کی بھی زمین کو اس میں شریک رکھنا چاہیے اور انکا یہ دعوی تھا کہ اگر انکے اس اسٹیٹمنٹ کو مان لیا جائے تو دوسرے کسی اسٹیٹمنٹ کو ماننے کی ضرورت نہیں۔ یہ ایک ایسا مرتبہ چھری سے گردن کاٹی گئی اب یہ پانی لگانے کی ضرورت ہے صابن لگانے کی ( Laughter ) یہ کس قسم کا اسٹیٹمنٹ ہے

اب ایک اور چیز کا میں جواب دیتا ہوں۔ کوآپریٹیو فارمنگ کیوں؟ کہا جاتا ہے کہ ایک شخص جب بد نام ہوتو وہ کوئی نیک کام بھی کرے تو بد نام ہی ہوتا ہے۔ کیونکہ آنریبل ممبرس کے دل میں یہ شبہ ہے کہ حکومت کی طرف سے جو بھی چیز آتی ہے وہ خراب ہوتی ہے۔ غالباً شری وینکٹ رام راؤ نے کہا کہ اب یہ جو کر رہے ہیں لینڈ لارڈس کو بڑھانے کا ایک بیاک ڈور ( Back door ) کھول رہے ہیں ایک چور دروازہ سے لینڈ لارڈ ازم ( Landlordism ) کو بڑھا رہے ہیں دنیا میں جہاں تک میں نے دیکھا ہے کسی لینڈ ریفارمس کے سلسلہ میں یا ملک کی اگریکلچرل اکانومی کے سلسلہ میں رشیا میں بھی کلکٹیو فارمنگ ( Collective farming ) کا طریقہ اختیار کیا گیا ہے۔ کلکٹیو فارمنگ اور کوآپریٹیو فارمنگ ہر جگہ ہے کوآپریٹیو فارمنگ اکثر جگہ رہی ہے اُسکے بعد نیکسٹ اسٹپ ( Next step ) کلکٹیو فارمنگ کا ہے۔ چین کو بھی دیکھیے۔ امریکہ اور میکسیکو کو بھی دیکھیے۔ وہاں بھی یہی طریقہ ہے ہر کنٹری میں ہے

شری ایل این ریڈی۔ پہلے وہاں انفرادی طور پر تقسیم عمل میں آئی ہے۔

شری بی۔ رام کشن راؤ۔ وہ رشیا میں ہوا۔

شری ایل این ریڈی۔ ہر جگہ ہوا

شری بی۔ رام کشن راؤ صرف چین اور رشیا میں ہوا۔ کمیونسٹ کنٹری میں ہوا۔ ( Laughter ) دنیا کے کسی اور کنٹری میں کہیں بھی نہیں کیا گیا۔ جب آپ کہتے ہیں کہ ہر جگہ کوآپریٹیو فارمنگ ہوئی تو سب سے پہلے ہم کوآپریٹیو کامن ویلتھ فارمنگ ( Co operative commonwealth farming ) میں بلیف ( Belief ) رکھنے والے ہیں۔ وہ غلط ہی ہوگا لیکن ہم ایک غلط مذہب کے پیرو ہیں۔ ہمارا خدا ہم کو یہ کہا اور ہمارے نبی نے یہ علم دی اس وجہ سے ہم

